(۱۵)

**مستعار**: مانگا ہوا، ادھار لیا ہوا۔ **خورشید**: سورج۔ **ظہور**: ظاہر۔ **ناصبور**: بے تاب، بے قرار۔ **شورِ نشور**: قیامت سا شور۔ **خدا کے تئیں**: خدا تک۔ **کلیم**: حضرت موسیٰ کی طرف اشارہ ہے۔ **برقِ خرمن**: غلے کی چنگاری۔ **کوہِ طور**: طور کا پہاڑ جہاں حضرت موسیٰ اللہ تعالیٰ سے ہم کلام ہوئے۔ **پرتوے**: عکس، جلوہ۔ **پتنگ**: پروانہ۔ **بے حضور**: غیر حاضر۔ **منعم**: سرمایہ دار، مالدار۔ **قاقم و سنجاب**: پوستین کا لباس۔ **رند**: شرابی، آوارہ۔ **عور**: بے لباس۔ **کاسۂ سر**: کھوپڑی۔ **استخوان**: ہڈی۔ **سرِ پُر غرور**: بہت زیادہ غرور کرنے والا سر۔ **رشکِ حورِ بہشتی**: جنت کی حوروں جیسا خوبصورت۔ **فہم**: عقل، سمجھ۔

(۱۶)

**پریشانیِ خاطر**: اداس، فکر مند۔ **قریں**: قریب۔ **دلِ غم دیدہ**: غمگین دل۔ **سوئے چشمکِ انجم**: ستارے کے مخالف، مراد "محبوب کے چہرے سے نظر ہٹانا"۔ **ماہ جبیں**: چاند جیسی پیشانی والا / مراد بہت خوبصورت محبوب۔ **نفسِ باز پسیں**: آخر سانسیں۔ **ہجراں**: جدائی۔ **کوفت**: صدمہ، دکھ۔ **تصرف**: استعمال۔ **قطعہ زمین**: زمین کا ٹکڑا۔ **زیرِ نگیں**: ماتحت۔ **خرابات نشیں**: بت خانے میں رہنے والا۔ **عہد**: زمانہ۔ **مروت**: لحاظ، رعایت۔ **قیامت**: یہاں مراد محبوب کا دیدار۔ **تظلم**: فریاد۔ **مرگ**: موت۔ **ہم نشیں**: دوست، احباب۔ **ابرِ کرم**: مراد بہت زیادہ مہربانی۔ **خجل**: شرمندہ۔ **جوشِ اشکِ ندامت**: شرمندگی کے آنسوؤں کا جوش یا بہاؤ۔ **تیغ بہ کف**: ہاتھ میں تلوار لئے۔ **کشتہ ستم**: ظلم کا مارا ہوا۔ **صعبِ عاشقی**: عشق کی مصیبت۔ **حالِ نہایت**: بہت زیادہ طاقت / ہمت۔

(۱۷)

**ترحم کرنا**: رحم کرنا۔ **ثبات**: پائیداری۔ **تبسم کرنا**: مسکرانا۔ **جرعہ کش**: گھونٹ گھونٹ کر کے پینے والا۔ **خاک و خشت**: مٹی اور اینٹ۔ **خُم**: شراب کا مٹکا۔ **سرشک**: آنسو۔ **تلاطم**: طوفان۔ **کسو وقت**: کسی وقت بھی۔ **تدبیریں**: حل۔ کام

**کرنا**: اثر دکھانا۔ **بیماریِ دِل**: دل کی بیماری، یعنی عشق۔ **کام تمام کرنا**: مار ڈالنا۔ **عہدِ جوانی**: جوانی کے دن۔ **پیری**: بڑھاپا۔ **آنکھیں موندنا**: آنکھیں بند ہو جانا، مراد "مر جانا"۔ **جاں بخشی**: جان چھوٹنا۔ **ناحق**: بلاوجہ۔ **تہمت**: الزام۔ **مختاری**: آزاری۔ **عبث**: بلاوجہ۔ **رنداوباش**: آوارہ لوگ۔ **سجود میں رہنا**: سجدے کی حالت میں رہنا۔ **بانکے**: لچا، باغی۔ **وحشت**: دیوانگی۔ **کوسوں**: بہت دور تک۔ **اُس کی اور**: اُسکی طرف۔ **ہر ہر گام**: ہر ہر قدم۔

(۱۸)

**حرم**: کعبہ۔ **احرام**: حج کے موقع پر پہنا جانے والا لباس۔ **میخانہ**: شراب خانہ۔ **جبہ**: چوغہ، مراد لباس۔ **خرقہ**: درویشوں کا لباس۔ **آنکھ مندے پر**: مرنے پر۔ **سپید و سیہ**: سفید و سیاہ، مراد "دِن رات کا آنا جانا"۔ **مول لینا**: خرید لینا۔ **قامت**: قد۔ **ساعدِ سیمیں**: چاندی کی طرح سفید کلائی۔ **خیالِ خام**: غلط خیال، وہم۔ **ساعت**: گھڑی۔ **استغنا**: بے پروائی، بے فکری۔ **چوگنی**: چار گنا۔ **آہوے رم خوردہ**: خوف زدہ ہرن۔ **سحر**: جادو۔ **اعجاز کرنا**: معجزہ دکھانا۔ **رام کرنا**: راضی کرنا، قابو میں لانا۔ **قشقہ**: تلک، ٹیکا جو ہندو ماتھے پر لگاتے ہیں۔ **دیر**: بت خانہ۔

(۱۹)

**تاج وری**: حکمرانی۔ **نوحہ گری**: غم، افسوس۔ **کبکِ دری**: پہاڑی چکور، مراد "خوبصورت پرندہ"۔ **آفاق**: آسمان۔ **سفری**: مسافر۔ **زنداں**: قید خانہ۔ **سنگ**: پتھر۔ **مداوا**: علاج۔ **آشفتہ سری**: دیوانگی، جنون۔ **داورِ محشر**: حشر کے دِن کا مالک۔ **بے دادگری**: ظلم و ستم کرنا۔ **آنکھ لڑنا**: محبت ہونا۔ **پریشاں نظری**: حیرانگی۔ **عقیقِ جگری**: جگر میں پڑا ہوا سرخ رنگ کا پتھر، مراد "دِل"۔ **دستِ نگر**: محتاج۔ **پنجۂ مژگاں**: پلکوں کی نوک۔ **کارگہِ شیشہ گری**: مراد "دنیا بنانے کا فن"۔ **جگر سوختہ**: دِل جلا۔ **چراغِ سحری**: مراد "بجھنے کے قریب ہونا" مرنے والا۔ **جس تس کا**: ہر کسی کا۔ **مغ بچے**: آتش پرستوں کے لڑکے۔ **تیور**: چہرے کے طور۔ **لیک**: لیکن۔

(۲۰)

**داغ کھلنا**: صدموں کا ظاہر ہونا۔ **کم ظرف**: کم حوصلہ۔ **بسانِ حباب**: بلبلے کی مانند۔ **کاسہ لیس**: خوشامدی۔ **تاب**: ہمت، حوصلہ۔ **ماہ**: چاند۔ **القصہ**: قصہ مختصر۔ **قصۂ جاں کاہ**: تکلیف دہ کہانی۔ **نابلد**: ناواقف۔ **طور**: طریقہ، سلوک۔ **گاہ**: کبھی۔ **خوابِ غفلت**: لاپروائی کی نیند۔ **عبث**: بلاوجہ۔ **آگاہ**: واقف، خبردار۔

(۲۱)

**توسّل**: وسیلہ، ذریعہ۔ **رنجیرِ پا**: پاؤں کی زنجیر۔ **غل**: شور شرابا۔ **جوں**: مانند۔ **سرمایۂ توکل**: بھروسے کا سرمایہ۔ **صفیرِ بلبل**: بلبل کی آواز۔ **تجاہل**: بے پروائی۔ **کشتۂ ناز**: ناز و ادا کا مارا ہوا۔ **تغافل**: غفلت برتنا۔ **دامِ زلف**: زلفوں کا جال۔

بے تامل: بے فکر۔ وقتِ خوش: خوشی کے وقت۔ نکہتِ گل: پھول کی خوشبو۔ آب: پانی۔ مہتاب: چاند۔ گل برگ: گلاب کی پتی۔ مرجاں: موتی۔ لعلِ ناب: خالص قیمتی سرخ پتھر۔ مایۂ جاں: زندگی کا باعث۔ افراط: زیادتی۔ بیتاب: بے قرار۔ سیماب: پارہ۔ ٹک: ذرا۔ روزِ وصل: ملاقات کا دِن۔

(۲۲)

سناہٹا: مکمل خاموشی۔ سرکشی: بغاوت۔ قد محراب ساہونا: مراد "کمر کا بڑھاپے کی وجہ سے جھک جانا"۔ دیدۂ تر: روتی ہوئی آنکھ۔ گرداب: بھنور، پانی کا چکر۔ واعظ: وعظ کرنے والا۔ مانندِ شمع: شمع کی طرح۔ اشک بار: روتا ہوا۔ ہم بزم: ایک ہی مجلس / محفل میں بیٹھے ہوئے۔ بار پانا: مراد "باری آنا"۔ واں کا: وہاں کا۔ زخمِ رسا: بہتا ہوا زخم۔ چاک: پھٹا ہوا۔ فگار: زخمی۔ قرار پانا: ملے پانا۔

(۲۳)

مشتِ غبار: مٹھی بھر خاک۔ قیاس کرنا: سمجھنا، خیال کرنا۔ باس کرنا: سونگھنا۔ روشناس: واقف۔ بن: بغیر۔ بے حواس: بے ہوش۔ آبرو کا پاس: عزت کا خیال۔ چرخ: آسمان۔ ضعف: کمزوری۔ مورِ طاس: پیالے کی چیونٹی، مراد "جو چل نہ سکے"۔ سر دھننا: مستی میں جھومنا۔ التماس کرنا: درخواست کرنا، عرض کرنا۔ خوباں: محبوب۔ آپھی: آپ ہی، خود ہی۔ کفک: ہتھیلی۔ خاک برابر ہونا: بے عزت / ذلیل ہونا۔

(۲۴)

نہال: مالامال، خوش حال۔ حال نہیں ہے: طاقت نہیں ہے۔ رخ نکو: مراد "بڑی ناک والے محبوب کا چہرہ"۔ سودائے جستجو: تلاش کا عشق۔ مسودے: منصوبے، مقاصد۔ سبحہ گرداں: تسبیح پھیرنا۔ دستِ کوتاہ: چھوٹا ہاتھ۔ سبو: منکا، مراد "شراب کا برتن"۔ دلِ زار: کمزور دِل۔ کبھو: کبھی۔ دمِ صبح: صبح کے وقت۔ بزمِ خوشِ جہاں: خوش لوگوں کی محفل۔ دود: دھواں۔ پتنگ: پروانہ۔ غبار: مٹی، خاک۔ دلِ خستہ: کمزور دِل۔ فگار: زخمی۔

(۲۵)

دلِ مضطرب: بے قرار / بے تاب دِل۔ شبِ وصل: ملاقات کی رات۔ دماغ: ہوش۔ فراغ: فرصت۔ شکیب: صبر، حوصلہ۔ ناوک بے خطا: نشانے پر لگنے والا تیر۔ مژہ: پلکیں۔ خوں چکاں: لہو ٹپکائی ہوئی، مراد "خون کے آنسو روتی ہوئی"۔ یار تھا: دوستی تھی، تعلق تھا۔ شکستگی: ٹوٹ پھوٹ۔ خستگی: کمزوری۔ سروکار: تعلق، واسطہ۔ شکستہ پا: زخمی / ٹوٹے ہوئے پاؤں۔ خار: کانٹا۔ آبلہ: پھوڑا۔ سینہ کوٹنا: ماتم کرنا، دکھ کا اظہار کرنا۔ طائرِ رنگِ حنا: مہندی کے رنگ کا پرندہ، مراد "طوطا"۔ دل کی اور: دِل کی طرف۔ مذکور: ذکر۔ دماغِ گفتگو: بات کرنے کا ہوش۔ ریختہ: اردو کا پرانا نام۔

(۲۶)

**ترکِ شکیبائی**: صبر و تحمل کو ترک کر دینا۔ **ہجر**: جدائی۔ **مونسِ تنہائی**: تنہائی کا ساتھی۔ **کاکل**: زلفیں۔ **سودائی**: دیوانہ، مجنوں۔ **فراق**: جدائی۔ **موجِ بحر**: سمندر کی لہر۔ **مطلق**: بالکل۔ **خراب**: نکما۔ **جی ڈھہا جانا**: گھبراہٹ ہونا۔ **اضطرابِ دل**: دل کی بے قراری۔ **اِس کنے**: اس کے ساتھ۔ **شکار افگن**: پچھاڑنے والا شکار۔ **مشبک**: خوشبودار۔ **کوتہ**: تنگ۔ **جوں شمع**: شمع کی مانند۔ **چشم**: آنکھ۔ **مردم**: آنکھ کی پتلی۔ **فاش ہونا**: ظاہر ہونا۔ **گریہ**: آہ وزاری۔

(۲۷)

**منت کش**: احسان مند۔ **زنجیری**: قیدی۔ **شیون**: آہ وزاری۔ **سخن**: شعر، کلام۔ **بہکنا**: لڑکھڑانا۔ **گرو**: گروی۔ **پیراہن**: لباس۔ **سحر گہ**: صبح سویرے۔ **دورِ سبو**: شراب کا چکر / دور۔ **قالب**: سانچہ، جسم۔ **وضع**: حالت، شکل۔ **داغ کرنا**: تکلیف / دکھ پہنچانا۔ **دلِ پُر آرزو**: خواہشوں بھرا دل۔ **خورشید و مہ**: سورج و چاند۔ **تدھر**: اُدھر۔ **رُو**: چہرہ۔ **رفتہ**: مرا ہوا، کھویا ہوا۔ **بسیار گو**: بہت زیادہ بولنے والا۔ **دماغ عشق**: محبت کرنے کا خیال۔ **کبھو تھا**: کبھی تھا۔ **کسو کا**: کسی کا۔ **جاگہ**: جگہ۔ **باؤ**: ہوا۔ **مشکبو**: خوشبودار۔ **کو بہ کو**: جگہ جگہ۔

(۲۸)

**راہ و دورِ عشق**: مراد ''زندگی کے وہ دن جب کسی کو کسی سے محبت ہو جائے''۔ **تخمِ خواہش**: خواہش کا بیج، مراد ''دِل میں خواہش کا پیدا ہونا''۔ **چھاتی کے داغ**: مراد ''محبت کے صدمے اور تکالیف''۔ **عبث**: بلاوجہ۔ **وقتِ عزیز**: مراد ''زندگی کے نہایت قیمتی دِن''۔ **تک**: ذرا۔ **تھمنا**: ٹھہرنا، رکنا۔ **غمِ بے کراں**: بہت زیادہ دکھ۔ **گرہ**: مراد ''دِل''۔ **تہ خاک**: مٹی کے نیچے، یعنی قبر میں۔ **مرگئے پہ**: مرنے کے باوجود۔ **خاطر**: دِل، مزاج۔ **جان سے جانا**: مرنا۔ **بجز**: سوائے اِس کے۔ **شعلہ پُر پیچ و تاب**: بل کھاتا ہوا شعلہ۔

(۲۹)

**چشمک**: آنکھ کا اشارہ، مخالفت۔ **صحبتِ احباب**: دوستوں کی محفل۔ **دیدۂ تر**: روتی ہوئی آنکھ۔ **بے پری**: کمزوری، بے بسی۔ **گلزار**: گلشن، باغ۔ **تعب کھینچنا**: سختی / تکالیف برداشت کرنا۔ **نیم جاں**: ادھ مرا ہوا۔ **یک نگہ**: ایک نظر۔ **بیش**: زیادہ۔ **وصل**: ملاقات۔ **ہجراں**: جدائی۔ **دیارِ عشق**: محبت کا شہر، مراد ''محبت''۔ **بوالہوس**: بہت زیادہ نفسانی خواہش رکھنے والا۔ **سراپا آرزو**: بہت زیادہ خواہشمند۔ **نیاز عشق**: عشق کی آرزو / عاجزی۔ **نازِ حسن**: مراد ''محبوب کے نخرے''۔ **ہاتھ کھینچنا**: باز آنا، منع ہونا۔ **آخر آخر**: آخر کار، بالآخر۔ **سر بر آستا**: (محبوب کے) دروازے کی چوکھٹ پر۔

(۳۰)

**اشک**: آنسو۔ **مونسِ ہجراں**: جدائی کا ساتھی۔۔ **ڈھب**: طریقہ، سلیقہ۔ **ہمدم**: دوست، ساتھی۔ **تا بہ لب آنا**: ہونٹوں تک آنا۔ **غبار**: گرد، مٹی۔ **عشق بن**: محبت کے بغیر۔ **گور**: قبر۔ **شرطِ وفا بجالانا**: وفا کرنے کی شرط پوری کرنا۔ **متاعِ دل**: دل کی پونجی۔ **ایک عالم کی سر بلا لانا**: پوری دنیا میں غضب ڈھانا۔ **بار**: وزن۔ **گرانی کرنا**: بوجھ ہونا۔ **خاک میں ملانا**: ذلیل ورسوا کرنا۔ **انتہا لانا**: آخر تک پہنچانا / نباہنا۔

(۳۱)

**جائے گریہ**: آہ وزاری کرنے کا مقام۔ **خشونت اٹھانا**: سختی / غصہ برداشت کرنا۔

(۱۹)

**پُر شور**: فتنہ سے بھرپور۔ **سر پٹکنا**: تلملانا، بہت کوشش کرنا۔ **کوکنا** اونچی آواز میں بولنا۔ **مُند جانا**: بند ہو جانا۔ **قمری**: فاختہ کی قسم کا ایک پرندہ، مراد "عاشق"۔ **چشم گریاں**: روتی ہوئی آنکھیں۔ **پانی ٹوٹنا**: پانی بند ہونا، مراد "آنسو بند ہو جانا"۔ **چمن کی جو**: باغ کی ندی، مراد "آنکھیں"۔ **تدبیر کرنا**: حل سوچنا۔ **دانتوں کی لظم**: مراد "محبوب کے دانتوں کی ترتیب"۔ **عیش گہ**: عیش کرنے کی جگہ۔ **ساغر**: پیالہ۔ **غزل سرائی کرنا**: غزل پڑھنا (ترنم میں)۔ **زلفِ مشکبو**: خوشبودار زلفیں۔ **التفاتیں**: مہربانیاں۔ **چوکنا**: غلطی کرنا۔

(۳۲)

**قسمے**: قسم ہے۔ **تاب**: ہمت، حوصلہ۔ **چشمِ گریہ ناک**: آہ وزاری کرتی ہوئی آنکھیں۔ **مژگاں**: پلکیں۔ **جامِ مئے ناب**: خالص شراب۔ **سیلِ عشق**: محبت کی لہر۔ **حضور**: سامنے، روبرو۔ **گریہ سر کرنا**: بہت زیادہ آہ وزاری کرنا۔ **آب**: پانی۔ **شکارِ زبوں**: تباہ حال شکار۔ **پرتوِ مہتاب**: چاند کی ایک جھلک، مراد "محبوب کا دیدار"۔ **پل میں**: ذرا سی دیر میں۔ **دیدہ**: آنکھیں۔ **طوفان رونا**: بہت زیادہ رونا۔ **یوں ہی سا ہے**: مراد "بے کار ہے"۔ **پلک سے پلک لگنا**: نیند آنا۔ **چشمکِ پیالہ**: مراد "ایک مختصر سا لمحہ"۔ **بہارِ عمر**: مراد "زندگی"۔ **جھپکی لگنا**: مراد "مرنا"، "زندگی ختم ہونا"۔ **آخر ہونا**: ختم ہو جانا۔ **شگفتگی**: تازگی۔ **تخمِ محبت بونا**: مراد "محبت ہو جانا"۔ **سیل اشک**: آنسوؤں کی لہر۔ **پنجہ مژہ**: پلکوں کی نوک۔ **بلونا**: کسی چیز کی تلاش کرنا۔

(۳۳)

**داشت**: خبر گیری۔ **باہم**: آپس میں۔ **میلان**: توجہ، رجحان۔ **تمثال**: مثل، مانند۔ **دشت**: صحرا، ویرانہ۔ **طولِ سخن**: بات لمبی کرنا۔ **بادیہ**: صحرا، ویرانہ۔ **جوں ابر**: بادل کی طرح۔ **گرد باد**: بگولا، پھرنے والی ہوا۔ **بالیدہ**: نشو ونما پایا ہوا۔

خاکِ رہ: راستے کی مٹی۔

(۳۴)

**کارواں سرا**: قافلوں کے ٹھہرنے کی جگہ۔ **بار کھولنا**: سامان کھولنا۔ **دامان کوہ**: پہاڑوں کے درمیان کی جگہ۔ **دھاڑ مار رونا**: بہت زیادہ رونا۔ **واں سے**: وہاں سے۔ **بھروسہ پڑنا**: یقین آنا، اعتماد ہونا۔ **عہدِ وفائے گل**: پھول کے وفا کا وعدہ، مراد "محبوب کا وعدۂ وفا"۔ **مرغِ چمن**: گلشن کا پرندہ، مراد "عشق"۔ **ہر جا**: ہر جگہ۔ **زار زار رونا**: بہت زیادہ رونا۔ **مصلحت**: اچھائی، بھلائی۔ **اسبابِ صدالم**: بہت زیادہ غم کی وجوہات۔ **دو چار ہونا**: ملاقات ہونا، سامنا ہونا۔ **رخِ خطط**: لکیر دار (خوبصورت) چہرہ۔ **شہرِ خوباں**: محبوبوں کا شہر۔ **کوچے کوچے پھرنا**: آوارہ گردی کرنا۔ **عنوان ہونا**: مقصد ہونا۔ **دیوانِ حشر**: یعنی وہ کتاب جس میں انسان کے دنیاوی اعمال لکھے ہوں گے اور حشر میں اُسے سنائے جائیں گے۔ **ماہیتِ دوعالم**: زمین و آسمان کی شکل / ساخت۔

(۳۵)

**مشیر**: مشورہ دینے والا۔ **بنجر**: غیر کاشت۔ **مِلک**: ملکیت۔ **پُرداغ**: تکالیف / مصیبتوں بھرا۔ **مہری فرمان**: ایسا شاہی حکم جس پر بادشاہ کی مہر لگی ہوئی ہو۔ **سمن**: چنبیلی کا پھول۔ **بَن**: جنگل، ویرانہ۔ **قفس**: پنجرہ، قید خانہ۔ **ذوقِ پیکانِ تیر**: تیر کی نوک کا مزا / شوق۔ **سنانِ مژہ**: پلکوں کی تیر کی مانند نوکیں۔ **نکیلے**: نوک دار۔ **بانکپن**: نڈر، بے خوفی کی حالت۔ **خوابیدہ**: سوئی ہوئی۔ **اسیر**: قیدی۔ **چاکِ قفس**: قیدِ خانہ سے باہر جھانکنے کی جگہ۔ **دیدۂ خوں بار**: خون کے آنسو رونے والی آنکھ۔ **چار چشم ہونا**: آمنا سامنا ہونا، ملاقات ہونا۔ **ظلم پیشہ**: ظالم، ستم گر۔ **زینہار**: ہرگز، کبھی نہیں۔ **صیاد**: شکاری۔ **رشکِ باغ**: باغ کی طرح۔ **زمزمہ**: نغمہ، ترانہ۔ **ہم صفیر**: ہم آواز۔

(۳۶)

**نسیم**: صبح کے وقت چلنے والی ہوا۔ **کوچہ دلدار**: محبوب کی گلی۔ **لاگا ہے**: لگا ہے۔ **خار**: کانٹا۔ **آزار**: مصیبت، تکلیف، صدمہ۔ **کاہے کو**: کیسے، کس طرح۔ **ناصح**: نصیحت کرنے والا۔ **جہاں ڈبونا**: بہت زیادہ رونا۔ **نالہ پیدا کرنا**: آہ وزاری کرنا۔ **جرس**: قافلے کی گھنٹی۔ **موتی پرونا**: بہت زیادہ رونا۔ **پَل میں**: بہت جلد۔ **کام تمام کرنا**: مار ڈالنا، مصیبت میں ڈالنا۔ **سرو شمشاد**: ایک قسم کے لمبے خوبصورت درخت۔ **خاک میں ملنا**: مراد "محبوب کے سامنے اُن کی کوئی حیثیت نہ رہی"۔ **خرام کرنا**: چہل قدمی کرنا۔ **سعی**: کوشش۔ **طوفِ حرم**: خانہ کعبہ کا طواف کرنا۔ **عیار پن**: ہشیاری، مکاری۔ **حالِ بد**: بُرا حال۔ **نیک نام**: اچھی شہرت۔

(۳۷)

تبرک: برکت والی شے۔ **قطعہ پیام**: پیغام کا ٹکڑا۔ **کج کلاہ**: بانکے، نڈر۔ **عشاق**: محبت کرنے والے۔ **عشقِ خوباں**: محبوبوں کا عشق۔ **قبلہ و کعبہ وامام کرنا**: اپنا رہنما اور سربراہ ماننا۔ **شوزشِ دِل**: دِل کی جھلن۔ **باد**: ہوا۔ **دیاسا**: دیئے کی طرح۔ **پوشیدہ**: چھپا ہوا۔ **دہر**: دنیا، جہاں۔ **قضائے آہ**: وہ موت جو ایک پھونک سے واقع ہو جائے۔ **لاگ**: دشمنی۔ **تیغ**: تلوار۔ **معرکہ**: لڑائی، جنگ۔ **شورِ ماو من**: غرور، خود پسندی۔ **سلادیا**: ماردیا، ختم کردیا۔ **آوار گانِ عشق**: محبت کرنے والے لوگ۔ **مشتِ غبار**: مٹھی بھر خاک۔ **ازل**: شروع، ابتداء۔ **طالع**: قسمت، نصیب۔ **دلِ شکستہ**: ٹوٹا ہوا دِل۔ **قضا**: موت۔ **محاسبہ**: حساب۔ **جی کا زیاں**: دِل کا نقصان۔ **سر دینا**: جان دے دینا۔ **دردِ سخن**: کلام کا درد۔

(۳۸)

اتصال: ملاپ، میل۔ **اشکِ جگر سوز**: جلتے ہوئے جگر کا آنسو۔ **کم کم**: مراد "کبھی کبھار"۔ **درہم**: الٹ پلٹ، بے ترتیب۔ **نادم**: شرمندہ۔ **دلِ نالاں**: ناراض دِل۔ **دامانِ دشتِ حشر**: مراد "میدانِ حشر"۔ **مژگانِ خوں افشاں**: خون بکھیرنے والی پلکیں، مراد "بہت زیادہ رونے والی"۔ **قیس**: لیلیٰ کا عاشق۔ **فرہاد**: شیریں کا عاشق۔ **خانماں ویراں**: تباہ و برباد۔ **نصیحت گر**: نصیحتیں کرنے والا۔ **لگ پڑنا**: پیچھے پڑنا۔ **ڈھب**: طریقہ، سلیقہ۔ **چپ لگ جانا**: بالکل خاموش ہو جانا۔ **جب کی بات**: یعنی "اُس وقت دیکھا جائے گا"۔ **نکتہ دانانِ رفتہ**: ماضی کے سمجھدار لوگ۔ **روئے سخن**: بات کرتا ہوا چہرہ۔ **زیرِ لب**: ہونٹ تلے، بالکل ہلکی آواز۔ **آتش زباں**: بہت زیادہ جذباتی انداز میں [illegible] کرنے والا۔ **تب کی بات**: ماضی کی بات تھی، مراد "وہ وقت گذر چکا ہے"۔ **روزِ سیہ**: سیاہ دِن، مراد "مصیبتوں کے دِن"۔ **لٹ پٹ**: لوٹا ہوا، تباہ حال۔ **مو بمو**: سب کا سب۔ **کاکل**: زلفیں۔ **لٹ**: زلف، رسی کی مانند۔ **موندے**: بند کئے ہوئے۔ **چوکھٹ**: دروازہ۔ **سر پٹکنا**: سر مارنا۔ **کھٹ کھٹ**: سر مارنے کی آواز۔ **کے تئیں**: کو۔ **ہجراں**: جدائی۔ **سونا خواب ہونا**: مراد "نیند نہ آنا"۔

(۴۰)

خفا: ناراض۔ **بگڑ جانا**: ناراض ہونا۔ **کسو کی**: کسی کی۔ **موسمِ گل**: بہار کا موسم۔ **بیچ**: درمیاں، میں سے۔ **سزاوار**: مناسب، لائق۔ **عمر بسر کی**: زندگی گذاردی۔ **عناصر**: اشارہ ہے چار عناصر کی طرف جس سے انسان تخلیق ہوا، یعنی آگ، پانی، ہوا اور مٹی۔ **بے کسی**: عاجزی، لاچاری۔ **رفتگی**: روانگی، نقصان۔ **کاہے کو**: کیوں۔ **آتش ناک رخسار**: آگ کی طرح سرخ / دھکتے ہوئے گال۔ **فریبِ مہر**: محبت کا دھوکہ۔

(۴۱)

بے طرح: بُری طرح، بے حد۔ **آزار**: مصیبت۔ **شاد**: خوش۔ **ستم گار**: ظالم۔ **جاں بر ہونا**: صحت مند ہونا۔ **شتاب**:

جلد، فوراً۔ طالبِ دیدار: محبوب کے دیدار کے خواہشمند۔ لوہو میں شور بور: خون میں ڈوبا ہوا۔ بھرا ہے: ہوش میں آیا ہے۔ خاطر جمع: اطمینان، تسلی۔ کوہ کن: پہاڑ کھودنے والا، (فرہاد)۔ بے حجابیاں: بے پردگی۔ دُچار ہونا: سامنا ہونا۔ عیار: چالاک۔ پامال ہونا: ذلیل ورسوا ہونا۔ گہ، گاہ، گہے: کبھی۔ طرح دار: خوش انداز۔ نیرنگ: جادو، فریب۔

(۴۲)

گلِ نودمیدہ: تازہ کھِلا ہوا پھول۔ آفریدہ: مخلوق، پیدا کیا گیا۔ غنچۂ دیر چیدہ: آخر میں چُنی ہوئی کلی۔ غزالِ رمیدہ: بھاگا ہوا/ وحشت زدہ۔ ہرن تیغ کشیدہ: کھینچی ہوئی تلوار۔ یوسف: حضرت یوسفؑ کی طرف اشارہ ہے۔ شنیدہ: سُنا ہوا/ ہوئی۔ لیک: لیکن۔ زر خریدہ: روپے دے کر خریدہ ہوا، غلام۔ سنگِ مزار: قبر کا پتھر۔ فرہاد: شیریں کا عاشق، جس نے اُسکی خاطر ''بے ستوں'' پہاڑ سے دودھ کی نہر نکالنا قبول کر لیا۔ تیشہ: پہاڑ توڑنے کا ایک اوزار۔ دلِ ناشاد: غمگین دِل۔ عدم کا سفر: موت کو گلے لگانا۔ عالمِ ایجاد: یہ دنیا۔ فکرِ تعمیر: نئی نئی اشیاء بنانے کا فکر۔ منعم: نعمت دینے والا، مالدار۔ خرابہ: ویرانہ۔: مراد ''میرے مرنے کے بعد''۔ سموم: زہریلی۔ دِل جلا: غمگین، اداس۔ غمِ بتاں: محبوب کا غم۔ غرض: بالآخر، آخر کار۔ قیدِ قفس: قید خانہ میں قید ہونا۔ اسیر: قیدی۔

(۴۳)

حیات: زندگی۔ قید حیات سے آزاد ہونا: مراد ''مر جانا''۔ نقش: چہرہ۔ تصدیع کھینچنا: دکھ/ تکلیف اٹھانا۔ چراغ مراد: مراد ''مقصد''۔ سماں: وقت، موقع خشمگیں: غضب ناک۔ آئینہ رو: خوبصورت/ حسین چہرہ۔ دماغ نالہ: آہ وزاری کا خیال۔ چرخِ ہفتمیں: سات آسمان۔ مہرو کیں: محبت و نفرت۔ پرافشانی: بے تابی، پریشانی۔ پروازِ چمن: باغ میں اڑنا۔ دشتِ محبت: محبت کی ویران وادی۔ گامِ اولیں: پہلا قدم۔ فراق: جدائی۔ گلِ پژمردہ: مرجھایا ہوا پھول۔ ممنون: احسان مند۔ اسیر: قیدی۔ سرِ بازار: سب کے سامنے، بازار میں۔ گرہ ہیں: بندھے ہوئے ہیں۔

(۴۴)

لبِ گفتار: بات کرتے ہوئے ہونٹ۔ چاک: پھٹا ہوا حصہ۔ چشمِ صد خوباں: سیکڑوں محبوبوں کی نظریں۔ یک انار سو بیمار: (ضرب المثل ہے) ''ایک چیز کے بہت سے خواہش مند''۔ غافل: بے فکر، لاپرواہ۔ دیدۂ بیدار: کھلی ہوئی آنکھیں، باشعور۔ قصیدہ: ایسی نظم جس میں کسی شخص کی تعریف کی گئی ہو۔ طولِ حرف شعار: بات کو لمبا کرنے کی عادت۔ سحر: صبح۔ مستِ ناز: ناز وادا میں محو۔ شاخسانے: عیب، جھگڑے۔ واجب القتل: قتل کر دینے کے قابل۔ سپر: ڈھال۔ جوشِ بہار: بہار کا جوبن۔ حسرتِ دیدار: دیدار کی خواہش۔ دستار: یہاں مراد ''عزت'' ہے۔ سہل: آسان۔ ناچار: ناچاہتے ہوئے بھی۔ ہفت آسمان: سات آسمان۔ ظلم شعار: ظلم کرنے کی عادت۔ پاسِ دل: دل کا

خیال۔ **درکار**: ضرورت۔ **حلقہ زن ہونا**: بیٹھنا۔ **درپے آزار ہونا**: نقصان پہنچانے کی تاک میں ہونا۔ **حاصلِ دو جہاں**: زندگی کا حاصل۔

(۴۵)

**نرگسِ بیمار**: نشیلی آنکھ۔ **آزار**: دکھ، تکالیف۔ **منتظر**: انتظار میں۔ **اِک عمر تک**: بہت لمبے عرصہ تک۔ **ترے تئیں**: تم پر۔ **پیشِ چشم**: آنکھوں کے سامنے۔ **رشکِ پری**: بہت خوبصورت محبوب۔ **اسرار**: راز، بھید۔ **جی بھر آنا**: رونے کا دِل چاہنا۔ **خرامِ ناز**: ناز و ادا والی چال۔ **ستم گار**: ظالم، مراد "محبوب"۔ **دیکھ کر**: دھیان سے، احتیاط سے۔ **طالع**: قسمت، نصیب۔ **چشم پوشی کرنا**: درگذر کرنا، ٹال جانا۔

(۴۶)

**ٹک**: ذرا۔ **تنگ پوش**: تنگ کپڑے پہننے والا۔ **دامن کشاں**: دامن کو کھینچتے ہوئے۔ **اہلِ ورع**: پرہیزگار لوگ۔ **قصرِ دِل**: دِل کا محل۔ **ڈھہ کر**: گر کر۔ **قرنوں**: برسوں۔ **تعب اٹھائے**: تکالیف برداشت کیں۔ **حزیں**: غم ناک، غمگین۔ **کھال کھینچنا**: سخت اذیت دینا۔ **دار کھینچنا**: پھانسی دینا۔

(۴۷)

**خبط**: دیوانگی۔ **کنارہ کرنا**: جان چھوڑنا۔ **ہنوز**: ابھی تک۔ **پارہ پارہ**: ٹکڑے ٹکڑے۔ **آتشِ دِل**: دِل کی آگ۔ **قطرۂ اشک**: آنسوؤں کا قطرہ۔ **شرارہ**: چنگاری۔ **دوائیں کرنا**: علاج کرنا۔ **چارہ ہونا**: علاج ہونا۔ **گم کردہ**: کھویا ہوا۔ **زمزمہ پرداز**: گانا گانے والا۔ **لے**: آواز، سُر۔ **دام**: جال، قید۔ **تا گوشِ گل**: پھول کے کان تک۔ **ہوائے مرغِ قفس**: پنجرے میں قید پرندے کی سانس۔ **گوش**: کان۔ **شورِ جہاں**: دنیا کے ہنگامے۔ **سخن ساز**: بات کرنے والا۔ **تمثال**: صورت۔ **درا**: قافلے کی گھنٹی۔ **درِ باز**: واپسی کا دروازہ۔

(۴۸)

**بالیں**: تکیہ، سرہانا۔ **دنیا سے سفر کرنا**: مراد "مر جانا"۔ **کاوشیں**: کوششیں۔ **نقاش**: مصور، تصویریں بنانے والا۔ **شبیہ یار**: محبوب کی تصویر۔ **شبِ کوتہ**: مختصر سی رات۔ **دراز**: لمبا، طویل۔ **القصہ**: مختصراً۔ **جان لب تلک آنا**: مراد "مرنے کے قریب ہونا"۔ **دست و پا مارنا**: ہاتھ پاؤں مارنا، بہت زیادہ کوشش کرنا۔ **وقتِ بسمل**: تڑپتے وقت۔ **پائے قاتل**: قاتل کے پاؤں۔ **سعی**: کوشش، جدوجہد۔ **جرس**: قافلے کی گھنٹی۔ **نالاں**: ناراض۔ **بجھ گئے**: ختم ہو گئے۔ **تختہ پارہ**: تختے کا ٹکڑا۔

(۴۹)

**بے کلی**: بے سکونی۔ **احتیاج**: ضرورت۔ **متصل**: مسلسل۔ **طاقتِ پا**: پاؤں کی طاقت۔ **بیمارِ جدائی**: جدائی کی تکلیف میں گرفتار۔ **جان کھانا**: تنگ کرنا۔ **تیغِ زباں**: زبان کی تلوار، مراد "ایسی بات جس سے کسی کو تکلیف پہنچے"۔ **بگولا**: ہوا کا چکر۔

(۵۰)

**لیک**: لیکن، مگر۔ **دریوزہ گری**: بھیک مانگنے کا پیشہ۔ **گدا**: فقیر، مانگنے والے۔ **آتش**: آگ، سوز، درد۔ **مرضِ دل**: دل کی بیماری، مراد "عشق"۔ **مقدور**: قدرت، پہنچ، رسائی۔ **رخصتِ جنبشِ لب**: بات کرنے کی اجازت۔ **دعویٔ مہر**: محبت کا دعویٰ۔ **حیف**: افسوس۔ **دغا کرنا**: دھوکا دینا۔

(۵۱)

**فرصتِ خواب**: سونے کی مہلت / فرصت۔ **ذکرِ بتاں**: محبوبوں کا ذکر۔ **رام کہانی**: لمبی سرگذشت / کہانی۔ **زیست کرنا**: زندگی گذارنا، عمر گذارنا۔ **مصیبت زدہ**: مصیبت کا مارا ہوا، تباہ حال۔ **معاش**: گذر بسر۔ **غم کھانا**: دُکھ اٹھانا۔ **مستوجبِ ظلم**: ظلم کے لائق۔ **سرگرمِ وفا**: وفا / محبت کرنے میں مصروف۔ **شگفتہ**: تازہ، نیا کھلا ہوا۔ **غنچۂ افسردہ**: مرجھائی ہوئی کلی۔ **مردودِ صبا**: ہوا کا رد کیا ہوا، مراد "محبوب کی توجہ کا نہ ہونا"۔ **آبلۂ پا**: پاؤں کے چھالے۔ **اشک**: آنسو۔ **ازبس**: بہت، نتیجتاً۔

(۵۲)

**خاکِ سرِ راہ**: راستے کی گرد، مراد "کم حیثیت"۔ **سوختہ**: جلا ہوا، مظلوم۔ **خورد و خواب**: کھانا اور سونا۔ **لامکاں**: عالمِ قدس، عرش۔ **زاریاں**: رونا پیٹنا۔ **دیدنی**: دیکھنے کے قابل۔ **آبِ چشم**: آنکھوں کا پانی، آنسو۔ **دستکاریاں**: یہاں اشارہ چہرے کے اُن زخموں کی طرف ہے جو دیوانگی کے عالم میں عاشق نے خود لگائے ہیں۔

(۵۳)

**کشتہ**: قتل کیا ہوا، مقتول۔ **تربت**: قبر، مقبرہ۔ **جی سے جانا**: مرجانا، جان کھو دینا۔ **خواہش مردہ**: وہ آرزوئیں جو کبھی پوری نہ ہوں لیکن زندگی ختم ہو جائے۔ **ریختوں کو**: مراد شاعری (جو اردو میں شاعر نے لکھی)۔ **شتاب**: فوراً، جلد۔ **ولے**: لیکن، مگر۔ **کوہ کن**: پہاڑ توڑنے والا، فرہاد کی طرف اشارہ۔ **مقصود**: مقصد۔ **مشتِ خاک**: مٹھی بھر مٹی، مراد "انسان"، شاعر کا اپنی طرف اشارہ ہے۔ **معبود**: جسکی عبادت کی جائے۔

(۵۴)

**نابود**: فنا ہونے والا۔ **جلوہ گر ہونا**: ظاہر ہونا۔ **رمز**: آنکھوں / ہونٹوں کا اشارہ۔ **معدود**: ناپید، کم یاب۔ **مسدود**: بند کیا

گیا، ہند۔ ظلمِ بے نہایت : بہت زیادہ ظلم و ستم۔ بدوضعی :بُرے رنگ ڈھنگ۔ محمود : اچھا، خوب، تعریف کے لائق۔ دابِ صحبت : مل بیٹھنے کی عادت۔ خویش رفتگاں : قریب کے گذرے ہوئے لوگ۔ زیاں : نقصان۔ سود : نفع، فائدہ۔ غرقِ خوں : خون میں ڈوبی ہوئی۔ دید کرنا : دیدار کرنا، نظارہ کرنا۔ ہفت آسماں : سات آسمان۔ شتابیاں : جلدی جلدی کسی کام کا کرنا، بے صبری بے چینی کی حالت ہونا۔ دِل ڈھنا : غشی طاری ہونا۔ خوانِ فلک : آسمان کا دستر خوان، یعنی ''آسمان''۔ رکابیاں : تھالیاں، چاند اور سورج کی طرف اشارہ ہے۔

(۵۵)

گوش : کان۔ مذکورہ ہونا : ذکر ہونا۔ آشفتہ طبع : پریشان خاطر۔ اضطراب زدہ : بے چین، بے قرار۔ کاے : کہ اے۔ خوں بستہ : خون بہاتی ہوئی۔ آسودگی : آرام، سکون۔ سوخت : رنج، صدمہ۔ ضرر : نقصان۔ غلطاں : گرتا پڑتا۔

(۵۶)

تاکے : کب تک۔ دشت گردی : صحرا میں پھرنا۔ یک بیک : اچانک۔ مسکن کرنا : رہائش رکھنا، رہنا۔ آوار گوں : گمراہ لوگ۔ ننگ : لحاظ، شرم۔ جاے باش : خوشی کا مقام۔ سرپُر خیال : سمجھدار، عقلمند۔ سوختہ جان : جلا ہوا، غمگین۔ خلوتی رازِ نہاں : تنہائی میں چھپا ہوا راز۔ طبع رواں : تیز طبیعت، تیز دماغ۔

(۵۷)

شانہ صفت : کنگھی کی طرح۔ زلفِ بتاں : محبوب کی زلفیں۔ آغشتہ : آلودہ، لتھڑا ہوا۔ نہالانِ چمن : باغ کے درخت / پودے۔ خزاں دیدہ : ویران، اجڑا ہوا۔ برگِ خزاں : سوکھا ہوا پتا۔ ہستی موہوم : وہمی / فرضی شخصیت۔ خاطر نازک پر گراں ہونا : نازک طبیعت کیلئے تکلیف کا باعث ہونا۔ تنزیہ : پاکیزگی، صفائی۔

(۵۸)

دیر دیر : کافی عرصہ کے بعد۔ صاحبی کرنا : غرور / تکبر کرنا۔ بوئے گل : پھولوں کی خوشبو۔ بہ قدر یک نگاہ : قدر کی ایک نظر سے۔ عندلیب : بلبل۔ عشوہ : اشارہ۔ گوشِ دیوانہ : دیوانہ کے کان۔ غمزۂ چشم : آنکھوں کا اشارہ۔

(۵۹)

بسانِ شرر : چنگاری کی مانند۔ سینہ کوبی : سینہ پیٹنا۔ ماتم : افسوس، غم۔ گوں : خواہش۔ اعجازِ عیسوی : حضرت عیسیٰؑ کے معجزات کی طرف اشارہ ہے۔

(۶۰)

عبث : بلاوجہ۔ زندگانی شاد کرنا : خوشی سے زندگی بسر کرنا۔ رخِ عرق آلودہ : پسینہ میں بھیگا ہوا چہرہ۔ احوالِ درہم

**ہونا**: حالات خراب ہونا۔ **اشک**: آنسو۔ **تفتہ**: بہت گرم، بے قرار۔ **کدورت**: رنجش، ناراضگی۔ **آرسی**: آئینہ۔ **جانِ محزوں**: غمگین / افسردہ جان۔

(۶۱)

**خار زاریں ہونا**: مراد "اجڑنا، خزاں آجانا"۔ **لعلِ ناب**: سرخ رنگ کے خالص جواہر۔ **تمامی**: مکمل طور پر۔ **عتاب**: آفت، غضب۔ **باب**: دروازے، آنکھوں کی طرف اشارہ ہے۔ **معمورے میں**: بستی میں، آبادی میں۔ **سرمستِ خواب**: نیند کے نشہ میں چور۔ **ایک سب**: ایک طرف۔ **کاہے کو**: کیوں۔ **لعل و مرجاں**: قیمتی پتھروں کیطرف اشارہ ہے۔ **سراب**: دھوکہ، فریب۔

(۶۲)

**گرو کرنا**: گروی رکھنا۔ **مغ بچے**: آتش پرستوں کے بچے۔ **قابلِ دشنام**: گالیوں کے قابل۔ **تفاوت**: فرق، جدائی۔ **پرفشانی کرنا**: پریشان / بے تاب ہونا۔ **بادہ گساراں**: شراب پینے والے۔ **مطرب**: گانا گانے والا۔ **چنگ نوازی کرنا**: گانے گانا۔ **گرمیِ ایام**: زمانے کی شوخی۔ **لبِ جو**: ندی کا کنارہ۔ **پریشاں گوئی**: پریشانی کی باتیں۔ **آتش دی**: آگ لگائی۔

(۶۳)

**خستہ**: بدحال، مفلس۔ **طرفہ**: انوکھا، عجیب۔ **حسرتِ وصل**: ملاقات کی خواہش۔ **کلفتِ غم**: غم کی تکلیف۔ **داغِ فراق**: جدائی کا داغ۔ **جگر صد پارہ**: ٹکڑے ٹکڑے جگر۔

(۶۴)

**تب**: تپ، مراد "بخار"۔ **جاں بہ لب**: مرتا ہوا۔ **واماندگاں**: تھک کر رہ جانے والے۔

(۶۵)

**سر کھینچنا**: بے تکلف / بے ادب ہونا۔ **چشمِ شوخ**: شوخ نگاہیں۔ **آشوب**: فتنہ و فساد۔ **سدھ لینا**: خبر لینا۔ **دُود**: دھواں۔ **جہاں سے اٹھنا**: مَر جانا۔ **بھاری پتھر**: بہت زیادہ مشکل کام۔ **دلِ بے مدعا**: بغیر خواہشات کا دل۔ **صانع**: خالق۔ **ملامت گر**: برا بھلا کہنے والے۔

(۶۶)

**ہستی**: زندگی۔ **حباب**: بلبلہ۔ **اضطراب**: بے قراری، بے چینی۔ **نقطۂ خال**: تل۔ **چشمِ پُر آب**: روتی ہوئی آنکھ۔ **نیم باز**: آدھی کھلی آدھی بند۔ **خرچ لاحاصل**: فضول خرچی۔ **عاقبت**: آخرکار۔ **سخن**: بات کرنا۔

(۶۷)

**قربِ و بعد**: قربت اور دوری۔ **کچھ گفتگو نہیں**: مراد "کچھ فرق نہیں پڑتا"۔ **رفتنی**: جانے والے، مرنے والے۔
**قرباں گہِ محبت**: محبت کی وہ منزل جہاں جان کا نذرانہ دیا جاتا ہے۔ **طوفان ہونا**: "بہت زیادہ رونا" مراد ہے۔

(۶۸)

**ملتجی**: التجا کرنے والا۔ **بوالہوس**: بہت زیادہ ہوس کرنے والا۔ **سرکشی**: بغاوت۔ **سبک بار**: جس پر کوئی بوجھ نہ ہو، اکیلا۔
**عاقبتِ کار**۔ نیک / اچھے کام کرنا۔ **رنج کھینچنا**: تکالیف برداشت کرنا۔ **پاسِ ناموسِ عشق**: محبت کی عزت کا پاس / لحاظ۔

(۶۹)

**مژگانِ تر**: گیلی / روتی ہوئی پلکیں۔ **کلوِل**: دِل گی۔ **مخطط رُو**: لکیروں والا / دھاریدار چہرہ۔ **خدائی صدقے کرنا**: پوری دنیا قربان کر دینا۔ **تفنگ**: بندوق۔ **دَیر**: بُت خانہ۔ **اُس کے تئیں**: اُس کو۔ **دن کو سو تعب سے شام کرنا**: بڑی مشکل سے دِن گذارنا۔ **دِید**: نظارہ کرنا۔ **دیدنی**: دیکھنے کے قابل۔

(۷۰)

**قبا**: لباس۔ **خوباں**: محبوب۔ **واکرنا**: کھولنا۔ **خمیازہ کش**: تکالیف برداشت کرنے والے۔ **یک نگہ کی رخصت**: ایک لمحہ کی اجازت۔ **عالم**: دنیا۔ **ابروں کی بے تہی سے**: مراد بن برسے بادلوں کی وجہ سے۔ **اِک عمر**: لمبا عرصہ۔

(۷۱)

**کڑی اٹھانا**: مشکلات برداشت کرنا۔ **کڑے رہنا**: بہادر ہونا۔ **تاب**: ہمت، طاقت۔ **آٹھ پہر**: دن رات، ہر وقت۔
**رُو تئیں**: سامنے، رُوبرو۔ **چُھڑے**: اکیلے، تنہا۔ **گلِ فاتحہ**: نذرانے کے پھول۔ **تا چند**: کب تک۔ **زار رہنا**: بُری حالت میں ہونا۔ **نے**: نہ ہی۔ **جگر کاوی**: سخت محنت۔ **سینہ خراشی**: سینہ زخمی کرنا۔

(۷۲)

**کیفیتِ چشماں**: آنکھوں کی حالت۔ **دوخونی**: دو قاتل مراد "محبوب کی دونوں آنکھیں"۔ **زیست**: زندگی۔ **بگڑنا**: ناراضگی پیدا ہونا۔ **کسو**: کسی۔ **معرکہ گرم ہونا**: لڑائی کا تیز ہونا۔ **خوں ریزی**: قتل و غارت گری۔ **ہوس ناک**: لالچی۔
**وقت کے وقت**: کام کے وقت۔ **سرِ راہ**: راستے میں۔ **دمِ صبح**: صبح کے وقت۔

(۷۳)

**زلفِ مسلسل**: سر کے لمبے بال۔ **شعلہ افشاں**: چنگاریاں بکھیرتی ہوئی۔ **بان**: تیر۔ **سہل**: آسان۔ **محتسب**: احتساب کرنے والا۔ **سخن ناشنو**: بات نہ سننے والا۔ **اپنی اور**: اپنی طرف۔ **عمرِ طبعی کو پہنچنا**: مرنے کے قریب ہونا۔ **بھوں**: جس

طرح۔

(۷۴)

**وسوسے**: اندیشے، خدشے۔ **سپر**: روک، حفاظت۔ **آگہ**: خبردار۔ **رہ و رَوِش**: طور طریقے۔ **آبِ حیات**: ایسا پانی جسے پینے کے بعد ہمیشہ کی زندگی مل جاتی ہے۔ **ہو چکیں گے**: مر جائیں گے۔ **جنوں کرنا**۔ دیوانہ ہو جانا۔ **فصلِ گل**: موسم بہار۔

(۷۵)

**غالب**: ممکن ہے۔ **دل خستہ**: کمزور دل۔ **طرفہ مفتن**: عجیب فتنہ پیدا کرنے والی۔ **آئنہ رُو**: روشن / خوبصورت چہرہ۔ **جی سے اترنا**: قربان ہونا۔ **یاقوت**: سرخ رنگ کا قیمتی پتھر۔ **گل برگ**: پھول کی پتی۔ **نازاں**: ناز و ادا کے ساتھ۔ **زہ**: خوبصورتی، حُسن۔ **آزردہ**: خفا، ناراض۔ **ورطہ**: پانی کا چکر، بھنور۔

(۷۶)

**چیت گر**: ہوش و حواس میں۔ **بے کل**: بے قرار، بے تاب۔ **کاہے کا**: کس چیز کا۔ **غزال**: ہرن۔ **طرح دار**: خوش انداز۔ **دہن**: منہ، چہرہ۔ **آرسی**: آئینہ۔ **نان و نمک**: معمولی غذا۔ **سے**: وقت۔ **دل خواہ**: مرضی کے مطابق، پسندیدہ۔ **آزار**: تکلیف، مراد "عشق"۔ **مدعا**: مقصد، مطلب۔ **پیرہن**: لباس۔ **دنبالہ**: سرمہ کی لمبی لکیر۔ **عیش و صال**: محبوب سے ملاقات کے مزے۔ **بلا**: مصیبت، تکالیف۔

(۷۸)

**سوزنِ مژگاں**: پلکوں کے زخم۔ **کڈھب**: بے موقع۔ **شکستہ پا**: بُرے حال میں ہونا۔ **جلانا**: دوبارہ زندہ کرنا۔ **مذکور**: جس کا ذکر کیا جائے۔ **بَرجنا**: منع کرنا، روکنا۔ **ناسور**: بہتا ہوا زخم۔ **رنجور**: بیمار، افسردہ۔ **کسل**: سستی، تھکاوٹ۔

(۷۹)

**خاطر جمع**: تسکین، اطمینان۔ **سرشک**: آنسو۔ **دیدار خواہ**: دیدار کے طالب۔ **خاک ہونا**: تباہ و برباد ہونا۔

(۸۰)

**آنکھیں مُند جانا**: آنکھیں بند ہو جانا، مراد "مر جانا"۔ **دل خواہِ خلق**: لوگوں کا پسندیدہ۔ **درپے خون ہونا**۔ قتل کرنے کو تیار ہونا۔ **تغیر**: تبدیلی۔ **کدورت**: رنجش، ناراضگی۔ **ڈھب**: طور طریقے۔ **طالع**: نصیب۔ **مژہ**: پلکیں۔ **کشتہ**: قتل کیا ہوا، مقتول۔ **سیل**: طغیانی، مراد "بہت زیادہ رونے کی حالت"۔

(۸۱)

فقیرانہ: فقیروں کی طرح۔ عہد وفا کرنا: وعدہ پورا کرنا۔ مقدور: قدرت، حیثیت۔ بے خود کرنا: آپے میں نہ رہنے دینا۔ جبیں: پیشانی۔ پرستش کرنا: عبادت کرنا۔ گلبُن: گلاب کا پودا۔ غمِ دوستاں: دوست احباب کی مصیبتیں / غم۔ دردِ ہجراں: جدائی کا دکھ۔ وصال: ملاقات۔

(۸۲)

بسانِ بسمل: تڑپنے والے کی طرح۔ اخیر الفت: محبت کا نتیجہ۔ تپیدنِ دِل: دل کی گرمی، مراد "عشق"۔ ہاتھ ملنا: افسوس کا اظہار کرنا۔ مساعد: مددگار، موافق۔ جی ڈہا جانا: گھبراہٹ طاری ہونا۔ نیم خوابی: بے خودی کی حالت۔ بے حجابی: بے پردگی۔ شتابی: جلدی، تیزی۔

(۸۴)

سخن کا صرفہ: گفتگو کم ہونا۔ مرغ: پرندہ۔ بے ڈول: ناموزوں، بدزیب۔ مرغانِ قفس: قید کئے ہوئے پرندے۔ ماتھا ٹھنکنا: شک ہونا۔ ہر گام: ہر قدم پر۔

(۸۵)

دِل آزردہ: غمگین، ناخوش۔ باد: ہوا۔ دلِ خستہ: کمزور دِل۔ سپر کرنا: ڈھال بنانا۔ نیمچہ: چھوٹی تلوار۔ حذر: احتیاط، بچاؤ۔ کوچہ دلبر: محبوب کی گلی۔ بھڑ گئے: مراد "جھگڑا ہو گیا"۔ جگر کرنا: بہادری دکھانا۔ تسبیح: تعریف۔

(۸۶)

سودا: عشق، محبت۔ ٹک: ذرا۔ بے رونقیِ باغ: باغ کا اجڑنا۔ صحرا سا ہو گیا: مراد "ویران ہو گیا"۔ نالہ کش: فریاد کرنے والا۔ تساہل: سستی، غفلت۔ تغافل: غفلت۔ چشمک: نظر۔ تامل: سوچ بچار، فکر شک۔ ترسل: روانہ کرنا، ارسال کرنا۔

(۸۷)

اندرونے میں: اندرونی حصہ میں، مراد "عاشق کے دِل میں"۔ دماغ لگا: مراد "ہوش آیا"۔ گوشۂ فراغ: فرصت کا ایک لمحہ۔ تیرا تیرا: کالا، سیاہ۔ خیرا: چکاچوند۔ خجلت: شرمندگی۔ قند و نبات: شکر۔ شیرا: مٹھاس۔ وتیرا: طور، طریقہ۔ صحرائے عاشقی: مراد "عشق کی مصیبتیں"۔ پیرِ مغاں: شراب بیچنے والا۔

(۸۸)

رنگِ بے ثباتی: کچے رنگ۔ خاک داں: مراد "دنیا"۔ صفا: صفائی۔ جبہہ: ماتھا، پیشانی۔ سرگشتہ: حیران، پریشان۔ نقشِ

**قدم**: پیروی، تقلید۔ **سروِ رواں**: سرو کا لمبا درخت۔ **دہاں**: منہ۔ **قضا کا معمار**: تقدیر بنانے والا، مراد "خدا"۔ **ترک**: محبوب۔ **سوانگ**: ڈراما، دھوکہ۔ **دریوزہ کرنا**: بھیک مانگنا۔ **تکیہ**: درویشوں کے رہنے کی جگہ۔ **تربت**: قبر۔

(۸۹)

**ستم کشتہ**: مصیبتوں کا مارا ہوا۔ **کسو وقت**: کسی وقت۔ **پرچہ ابیات**: بہت سے اشعار۔ **سحر بیاں**: باتوں میں جادو ہونا۔ **آب زدہ خاک**: گیلی مٹی۔ **آشوبِ جہاں**: دنیا کا فتنہ، مراد "معشوق"۔ **دعویٰ وحشت**: دیوانگی کا دعوی۔ **احوالِ دلِ خستہ**: کمزور دِل کے حالات۔ **گنج**: خزانہ۔ **کنجِ خرابہ**: برباد کونہ، مراد "دِل"۔ **نہاں**: چھپا ہوا۔ **خارا شگنی کرنا**: پتھر توڑنا۔ **کنھوں نے**: کسی نے بھی۔

(۹۰)

**شعار**: طور، طریقہ۔ **روزگار**: روزانہ کا معمول۔ **عنقا**: ایک فرضی نایاب پرندہ۔ **خندۂ دنداں نما**: مراد "ہنستا ہوا"۔ **کافر**: محبوب، معشوق۔ **گوہرِ تر**: گیلا موتی، مراد "آنسو"۔ **سر جانا**: مارا جانا۔ **نیزہ بازانِ مژہ**: نیزہ اُٹھائی ہوئی پلکیں مراد "انتہائی خوبصورت پلکیں"۔ **ناکسی سپاہی**: ایسا سپاہی جس کو لڑنے کی مہارت نہ ہو۔ **بخت کی برگشتگی**: قسمت کا خراب ہونا۔

(۹۱)

**کڑا**: سخت۔ **تیغ ستم**: ظلم کرنے والی تلوار۔ **کرجانا**: گر جانا۔ **دِل پتھر کرنا**: بے رُخی برتنا، بے وفائی کرنا۔ **آنسو کا تار بندھنا**: زار و قطار رونا۔ **عیار**: چالاک۔ **سہل**: آسان۔ **آزار کھینچنا**: ظلم و ستم کرنا۔ **چتون**: نظریں۔ **ضعف**: کمزوری۔

(۹۲)

**شبِ رفتہ**: گذری ہوئی رات۔ **سگِ یار**: محبوب کا کتا۔ **آدم گری کرنا**: انسانیت / شرافت سے پیش آنا۔ **کشندہ**: قتل کرنے والا، قاتل۔ **رفتہ**: کھویا ہوا۔ **بے طاقتی**: کمزوری۔ **تپش**: آگ، مراد "عشق"۔ **نقشِ پا**: قدموں کے نشان۔ **خوں ریزی**: قتل و غارت۔ **آگاہ پانا**: حاصل ہونا، سمجھ میں آنا۔ **فردا**: آنے والا کل۔ **پاس**: لحاظ، خیال۔ **شیون**: ماتم، آہ وزاری۔ **رفتگی**: روانگی، نقصان۔ **وحشت زدہ**: ڈرا ہوا۔

(۹۳)

**مفت**: بلاوجہ۔ **سنگسار کرنا**: پتھر مار کر ہلاک کر دینا۔ **نخلِ ماتم**: مراد "بہت زیادہ آہ وزاری کرنا"۔ **شبِ ہجر**: محبوب سے جدائی کی رات۔ **گلِ مہتاب**: چاند جیسا پھول، محبوب کی طرف اشارہ ہے۔ **شگوفہ کھلنا**: انوکھی بات کہنا۔ **تعب**: تکلیف۔ **سُدھ سنبھالنا**: ہوش سنبھالنا، جوان ہونا۔ **بے دماغی**: نازک طبیعت، نازکی۔ **تابِ جفا**: وفا کرنے کی ہمت / طاقت۔ **کوفت**: تکلیف۔ **جاں بخشیاں**: مراد "محبوب کی مہربانیاں"۔ **پیش تر**: اِس سے قبل۔ **جاں بہ لب**: مرنے کے قریب۔

روپوش: او جھل، چھپا ہوا۔

(۹۴)

نے: نہ ہی۔ **چاہ**: محبت، پیار۔ **دماغ**: ہوش۔ **بہ شرطِ طلب**: بلانے پر۔ **تش پر**: اُس پر، مزید۔ **لیک**: لیکن۔ **چتون کا ڈھب**: نظروں کے دیکھنے کا انداز۔ **رخِ خوب**: خوبصورت چہرہ۔

(۹۵)

**ہمہ عیاری و فریب**: محبوب کو چالاک اور مکار کہہ کر پکارا گیا ہے۔ **سخن**: بات چیت۔ **مرگ**: موت۔ **ہنوز**: ابھی تک۔ **آنسوؤں کا تار**: بہت زیادہ رونے کی حالت۔ **پری دار**: ایسا شخص جس کو کسی سے عشق ہو جائے، مراد "مجنوں"۔ **رخِ یار سا**: محبوب کی طرح حسین و جمیل۔ **حیرتی**: حیران و پریشان۔ **صورتِ دیوار**: دیوار کی طرح بے حس و حرکت۔ **زبون**: تباہ حال، برباد۔ **وقفۂ مرگ**: موت کا وقفہ۔

(۹۶)

**دست دینا**: تمام / پوری شے دینا۔ **پابوسی**: قدم چومنا، تعظیم۔ **سرکنا**: ہٹ جانا، باز آنا۔ **آنکھیں لگنا**: محبت / عشق ہونا۔ **خواب**: نیند۔ **حجاب**: پردہ۔ **گریۂ شب**: رات کا رونا۔ **بلانوش**: شراب پینے والا۔ **کتابی چہرہ**: نہایت خوبصورت چہرہ۔ **سرِ کتاب**: کتاب کا خیال۔ **خانماں خراب**: آوارہ، مجنوں۔

(۹۷)

**فرطِ دور**: شراب کے چکر کا زیادہ ہونا۔ **درہمی**: بے ربطگی۔ **مانندِ جامِ مے**: شراب کے پیالے کی طرح۔ **بے طرح**: بے ترتیب۔ **سرگراں**: خفا، ناراض۔ **تعبیر کرنا**: عبارت میں لانا۔ **سوجی سے مرنا**: جان قربان کرنا۔ **ہوس**: خواہش، لالچ۔ **دار**: پھانسی کا پھندا۔

(۹۸)

**آنکھیں ڈبڈبانا**: زار و قطار رونا۔ **جوں چشمہ**: چشمہ کی طرح۔ **چشم تر رہنا**: روتے رہنا۔ **پاس کرنا**: لحاظ / خیال کرنا۔ **بے دَم**: تڑپتے ہوئے۔ **سرائے فانی**: فنا کا مقام۔ **جاے باش**: خوش ہونے کی جگہ۔ **مسافرانہ**: مسافروں کی طرح۔ **پھوٹ بہنا**: رونا، اظہار کر دینا۔ **ہشیار**: ہوش مند۔ **شمشیر کا دَم**: تلوار کی دھار۔ **وسواس**: خدشہ، شک و شبہ۔ **جی سے گذرنا**: مر جانا، جان دے دینا۔ **ہم نشیں**: دوست احباب۔

(۹۹)

**مائل**: مصروف، کھویا ہوا۔ **سراپا درد**: بہت زیادہ غمگین۔ **گل چین**: پھول توڑنے والا۔ **خاک چھنوانا**: ذلیل و خوار کرنا۔

**چمن پرورد**: باغ کا پالا ہوا۔ **بسانِ گردباد**: ہوا کے چکر کی طرح۔ **تجرد**: اکیلا رہنے والا۔ **قلم سا**: علیحدہ کیا ہوا۔ **سرگرمِ آہِ سرد**: ٹھنڈی آہیں بھرنا۔ **تیغِ ستم**: ظلم کی تلوار۔ **ہو سو ہو**: جو بھی ہو۔ **اشک باری**: آنسو بہنا۔ **تا کجا**: کہاں تک۔ **پیش سحاب**: بادل کے سامنے۔ **دیدۂ تر**: روتی ہوئی آنکھیں۔ **ناز و نعم**: ناز و نخرے۔ **فضولی**: فالتو، زائد۔

(۱۰۰)

**صاحبی**: ٹھاٹھ باٹھ۔ **خواری**: ذلت۔ **قصد**: ارادہ۔ **وبال**: پریشانی، مصیبت۔ **مطرب**: گانے والا۔ **وجد کی حالت**: بے خودی کی حالت۔ **پیراہنِ صد چاک**: پھٹے ہوئے کپڑے / لباس۔ **خوں شدن**: قتل کیا ہوا۔ **جنبشِ لب**: ہونٹوں کا ہلنا، بات کرنا۔ **تردد**: غور و فکر۔ **آدم تئیں**: حضرت آدم تک۔

(۱۰۱)

**شوخ**: مراد "محبوب"۔ **رنج و تعب کھینچنا**: درد و غم برداشت کرنا۔ **کب تئیں**: کب تک۔ **مدعی معرفت**: پہچان کا دعویٰ کرنے والی۔ **خلق**: دنیا، جہان۔ **خوش پسر**: خوبصورت لڑکے۔ **بیدادگر**: ظالم۔ **تنک**: ذرا سا۔ **دونوں در**: مراد "دونوں آنکھیں"۔ **شائستہ**: مہذب۔ **پروانہ نمط**: پروانوں کی طرح۔ **طائرِ قدسی**: پاک پرندے۔ **زیرِ فلک**: آسمان کے نیچے۔ **موندا ہے**: مراد "مارا ہے"۔ **زنہار**: ہرگز، کبھی نہیں۔

(۱۰۲)

**تہہ**: حقیقت۔ **مطلق**: بالکل بھی۔ **دیدہ تر**: روتے ہوئے۔ **آشفتہ سر**: دیوانہ، مجنوں، عاشق۔ **نوسفر**: وہ شخص جس نے نیا نیا سفر اختیار کیا ہو۔ **ناچار**: آخر کار۔ **خاک کے برابر ہونا**: رسوا / بدنام ہونا۔ **خار**: کانٹے۔ **تکرار**: لڑائی جھگڑا۔ **تارِ سبحہ**: تسبیح کا دھاگہ۔ **زنار**: وہ دھاگہ جو ہندو اپنے گلے اور بغل کے درمیان باندھتے ہیں۔

(۱۰۳)

**خاطرِ بادیہ**: صحرا کا خیال۔ **پراگندہ مزاج**: پریشان حال۔ **ثانی**: دوسرا۔ **بوچھار کا مینہ**: بہت تیز بارش۔ **اشک فشانی**: آنسوؤں کا بہنا۔ **سحر بیانی**: جادو اثر اندازِ گفتگو۔ **بھانا**: اچھا لگنا۔ **غرورِ خوبی**: خوبصورتی کا غرور۔ **پہ**: لیکن۔ **برگ**: پتی۔ **رشکِ بہار**: مراد "محبوب"۔ **سرگذشت**: آپ بیتی۔ **اندوہ**: درد، غم۔ **مرثیے**: درد و غم سے بھرپور شاعری۔ **آبلے**: پھوڑے۔ **حیف صد حیف**: بہت زیادہ افسوس۔ **خفت**: شرمندگی۔ **تہمت**: جھوٹا الزام۔

(۱۰۴)

**لوحِ سینہ پر**: مراد "سینہ پر"۔ **خطی**: تحریری۔ **خستگی**: زخمی ہونا۔ **دل شکستہ**: ٹوٹے ہوئے / زخمی دل والا۔ **اسی بابت**: اسی وجہ سے۔ **آنکھیں موندنا**: آنکھیں بند کر لینا، مر جانا۔ **دید**: نظارہ۔ **کلبۂ احزاں**: غموں کا گھر، ماتم کدہ۔ **لت**:

**عادت**۔ **وحشت**: ڈر، خوف۔ **شاد و خوش طالع**: خوش قسمت۔ **کلفت**: تکلیف۔ **آپھی**: خود ہی۔ **کفِ دست**: ہاتھ کی ہتھیلی۔ **راحت**: سکون، اطمینان۔ **عاجز ترینِ خلقِ عالم**: دنیا کا سب سے مجبور شخص۔ **ولے**: لیکن، مگر۔ **گوش زد**: سنی ہوئی بات۔ **بیماریِ جانکاہ**: وہ بیماری جس سے موت واقع ہو جائے، مراد "عشق"۔

(۱۰۵)

**رخصت**: اجازت۔ **نقش**: شکل و صورت۔ **نقاش**: تصویریں بنانے والا۔ **سہل**: آسان۔ **چاند سارا لگ گیا**: مراد "چاند کی ساری خوبصورتی اُس میں شامل کر لی"۔ **نیم رخ صورت**: آدھی تصویر مکمل ہونا۔ **کسو کو**: کسی کو۔ **بے سر وپا**: بے معنی، جھوٹا۔ **مطرب**: گانا گانے والا، گلوکار۔ **سب کے تیئں**: سب کو۔ **رفتگی**: وجد کی حالت۔ **مطلعِ جاں سوز**: تکلیف دہ خبر۔ **رُخِ مہتابی**: چاند جیسا چہرہ۔ **ہوائی چھٹنا**: ہوش میں نہ رہنا، بے حواس ہونا۔ **گوہر نایاب**: قیمتی کم یاب موتی۔

(۱۰۶)

**خم دار**: ٹیڑھی۔ **اوباش**: بدمعاش۔ **تصنع**: دکھاوا، فریب۔ **لبِ لعلِ بتاں**: محبوب کے سرخ ہونٹ۔ **قصدِ حرم**: خانہ کعبہ جانے کا ارادہ۔ **جرس**: قافلے میں بجنے والی وہ گھنٹی جو آگے بڑھنے کا اشارہ دیتی ہے۔ **طرزِ سخن**: شاعری کا انداز۔ **مہ و مہر**: چانداور سورج۔ **چشم نمائی**: جھڑکی، ملامت۔

(۱۰۷)

**جاں بہ لب**: مرنے کے قریب۔ **دوریِ بتاں**: محبوب سے دوری / جدائی۔ **طائر**: پرندے۔ **جی اچٹ جانا**: دِل بھر جانا۔ **خاشاکِ آشیاں**: گھر کے تنکے۔ **دہاں**: منہ۔ **شست و شو**: نہانا دھونا، تیار ہونا۔ **جان سے ہاتھ دھونا**: مراد "عاشق ہو جانا"۔

(۱۰۸)

**آزار**: تکالیف، غم۔ **دل فروز**: دل جلانے والا۔ **سرشکِ خونیں**: خون کے آنسو۔ **گداز**: نرم و ملائم۔ **جراحت آسا**: زخموں کی طرح۔ **بستار**: بات کا پھیلاؤ / تفصیل۔ **وے**: وہ۔ **خورشید رو**: سورج کی مانند روشن چہرے والا۔ **پورب**: مشرق۔ **پچھم**: مغرب۔

(۱۰۹)

**بے دماغی**: کم عقلی۔ **جبیں سے چیں جانا**: غصہ ختم ہونا۔ **قصد**: ارادہ۔ **عدم**: نیستی، ناپیدی۔ **مسافت**: فاصلہ۔ **بعید**: دور۔ **دل کا ماتم**: دِل کے درد و غم۔ **خوش نشینی**: شادابی۔ **مژگاں نم**: مراد "روتے ہوئے"۔ **نگیں سے**: پتھر کی طرح۔ **نامحرم**: ناواقف۔ **نوبت**: نقارہ۔ **پلیتھن نکلنا**: بہت زخمی ہونا۔ **ٹکی لگانا**: فائدہ حاصل کرنا۔

(۱۱۰)

ہر گام: ہر قدم۔ عرقِ شرم آنا: شرمندگی کا احساس ہونا۔ جائے غیرت: غیرت کی جگہ۔ خاکدانِ جہاں: دنیا کی مٹی، مراد "اے انسان"۔ شاخچہ بندیِ چمن: باغ کی ٹہنیوں کو بڑھنے سے روک دینا۔ سنگ: پتھر۔ دِل شکن: دِل توڑنے والا۔ بندِ قبا: لباس کے بند۔ پیرہن: لباس۔ گہ گے: کبھی۔ کشتۂ عشق: "عشق میں گرفتار"۔ غریب: پردیسی۔

(۱۱۱)

طرح: بنیاد۔ گردوں: آسماں۔ بے ڈول: بدزیب۔ چشمک: نظریں۔ انجم: ستارے۔ شرر ریزی: شعلے بکھیرنا۔ جیتی گڑی: زندہ درگور۔ رفتگیِ عشق: محبت کا ختم ہونا۔ متصل: مسلسل۔ کڑی: سخت۔ افراط: کثرت، زیادتی۔

(۱۱۲)

منعکس دیدۂ تر: آنسوؤں کا عکس قبول کرنے والی۔ دیدنی: دیکھنے کے قابل۔ شکستگی: ٹوٹ پھوٹ۔ لعل: قیمتی موتی۔ بات بنانا: عزت دینا۔ بے ستوں: اُس پہاڑ کا نام جس کا توڑ کر فرہاد نے شیریں کی خاطر دودھ کی نہر نکالنا چاہی۔ کوہ کن: مراد "فرہاد"۔ ناز خود نمائی: حسن کا غرور۔ موتی: مراد "دِل"۔ زندہ جاوید: ہمیشہ زندہ رہنے والا۔ رفتہ یار: محبوب (کے حسن) میں کھویا ہوا۔ جب آئی ہے: مراد "جب عشق ہوا ہے"۔

(۱۱۳)

گل کاری: پھول بکھیرنا، مراد "خون ہی خون ہو جانا"۔ ناتمامی: اختتام۔ دوچار ہونا: آمنا سامنا ہونا۔ عاری ہونا: تنگ آنا۔ بیماری ہونا: روگ لگنا۔

(۱۱۴)

قیس: لیلیٰ کا عاشق۔ طفلاں: بچے، کم سن۔ سودا: عشق، محبت۔ ٹھسک: انداز، غرور۔ قیامت برپا کرنا: فتنہ و فساد پیدا کرنا۔ انشا: وہ کتاب جس میں خط و کتاب کے قوائد درج ہوتے ہیں، مراد "چہرہ"۔ ذی شعور: عقلمند۔

(۱۱۶)

خوں ناب: خون کے آنسو رونا۔ درِ نایاب: قیمتی موتی۔ خرقہ کلاہ: درویشوں کا لباس۔ بھادوں: برسات کا مہینہ۔ شیون: آہ وزاری۔ تدبیر: علاج۔ تقصیر: غلطی، گناہ۔ بادِ سحر: صبح کی ہوا۔

(۱۱۷)

شور آور: مشہور۔ پیر: بوڑھا۔ سرگشتہ: حیران و پریشان۔ برزن: کوچہ، گلی۔ یاس: ناامیدی۔ طلب: جستجو، تلاش۔ آپ میں آنا: ہوش میں آنا۔ سانجھ سویرے: صبح سویرے۔ درونِ سینہ: سینے کے اندر۔ زنہار: کبھی نہیں، ہر گز۔

**پائے نگار**: محبوب کے حسین پاؤں۔ **آلودہ**: گندے۔

(۱۱۸)

**جراحت**: زخم۔ **صیدِ حرم**: حرم کا وہ جانور جسے شکار کیا گیا ہو، مراد "عاشق"۔ **لوہو پینا**: سخت تکلیف اٹھانا۔ **زنجیر**: قید۔ **ہوس نکالنا**: حسرت پوری کرنا۔ **وحشت**: دیوانگی۔ **ناصح**: نصیحت کرنے والا۔ **ضعف**: کمزوری۔ **بارے**: الغرض، آخر کار۔

(۱۱۹)

**خوش آنا**: راس آنا۔ **داد**: ظلم۔ **خرابہ**: ویرانہ۔ **پوشیدہ**: چھپا ہوا۔ **بھرم**: دھوکہ، راز۔ **دم بہ خود**: حیران و پریشان۔ **وہم**: شک۔ **نرگسِ مست**: مراد "مست کر دینے والی آنکھ"۔

(۱۲۰)

**مذبوحی**: ذبح کیا ہوا۔ **جنبش**: حرکت، اشارہ۔ **گاہ گاہے**: کبھی کبھی۔ **ترک**: محبوب۔ **جرس سے**: قافلے کی گھنٹی کی طرح۔ **جاگہ**: جگہ، مقام۔ **نازاں**: مراد "محبوب"۔ **غلطانی**: بکھرا ہوا ہونا۔ **اشک**: آنسو۔

(۱۲۱)

**بات بن آنا**: عزت حاصل ہونا۔ **چرخ زن**: پھرنے / گھومنے والا۔ **مدام**: ہمیشہ۔ **دِن تمام ہونا**: دِن ڈھل جانا۔ **باد**: ہوا۔ **سودائی**: مجنوں۔ **تردد**: فکر، مشقت۔ **خود سری**: ضد۔ **خود ستائی**: اپنی تعریف آپ کرنا۔ **خودرائی**: تکبر، ضد۔ **جبیں سائی کرنا**: ماتھا رگڑنا۔ **مشتِ خاک**: مٹھی بھر خاک، مراد "انسان"۔ **کبریا**: شان و شوکت، فخر۔ **تجاہل**: نا سمجھی، کم عقلی۔ **تغافل**: غفلت، لاپروائی۔ **تساہل**: سستی۔ **توکل**: بھروسہ۔ **تاب لانا**: ہمت کرنا، برداشت کرنا۔ **غل کرنا**: شور کرنا۔ **سوزِ دروں**: دِل کا درد، مراد "عشق"۔ **گل کرنا**: مراد "زخمی زخمی کرنا"۔ **توسل**: سفارش، وسیلہ۔ **تامل کرنا**: سوچ بچار کرنا۔

(۱۲۲)

**جی مارنا**: تکلیف دینا۔ **تحفہ**: یہاں مراد "رقیب" ہے۔ **ساختہ**: تیار کیا / بنایا ہوا۔ **مدھ**: شراب۔ **جیب دریدہ**: پھٹا ہوا گریباں۔ **رفتۂ عشق**: کھویا ہوا عشق۔ **کس کے تئیں**: کس کو۔ **قلبوں کا مقلب**: دِلوں کو پھیرنے والا۔ **عبث**: بے کار۔

(۱۲۳)

**حرف و سخن**: بات چیت، گفتگو۔ **درا**: قافلے کی گھنٹی۔ **قافلہ ساں**: قافلے کی طرح۔ **سینہ فگار**: زخمی سینہ، مراد "عشق میں گرفتار"۔ **گوش زد**: سنی ہوئی بات۔ **ندامت کھینچنا**: شرمندگی اٹھانا۔ **خام طبع**: بے وقوف، احمق۔ **وار اسارا**: نفع

نقصان۔

(۱۲۴)

**دادِ عشق**: عشق کا بدلہ / انصاف۔ **دیوان کرنا**: عدل وانصاف کرنا۔ **آتش خو**: آگ کی عادت والا یعنی "بہت ظالم"۔ **عہدہ بر آمد ہونا**: فرض ادا کرنا، وعدہ پورا کرنا۔ **بہم**: آپس میں۔ **طیور**: پرندے۔ **نچی جبیں سے**: سر جھکا کر۔ **وصالِ خوباں**: محبوب سے ملاقات۔ **شیریں لبی**: میٹھی میٹھی باتیں (محبوب کی)۔

(۱۲۵)

**رشکِ بہار**: مراد "محبوب"۔ **صعوبت**: مصیبت۔ **پات**: پتے۔ **عہد بادہ گساراں**: شراب پینے کا زمانہ۔ **کارِ کار گزاراں**: کچھ کر گزرنے والے لوگ، عاشق۔ **عشقِ لالہ عذاراں**: سرخ چہرے والے حسین محبوب سے عشق کرنا۔

(۱۲۶)

**تشتت**: پریشانی، گھبراہٹ۔ **پشتِ پا**: پاؤں کا پچھلا حصہ۔ **ناقہ**: اونٹنی۔ **دودِ دل**: دِل کا دھواں، مراد "عشق"۔ **سوزانِ محبت**: محبت کا درد۔ **محو ہونا**: ختم ہونا۔ **چتون**: نظر۔ **ترکِ مروت**: لحاظ نہ رہنا۔ **کہنہ رباط**: پرانے جوڑ (ہڈیوں کے)۔ **پیری**: بڑھاپا۔ **رقص کناں**: ناچتے ہوئے (جوڑوں میں درد اور بڑھاپے کے باعث صحیح طور نہ چل سکنا)۔

(۱۲۷)

**صنعتِ گریاں**: رونا پیٹنا۔ **دِل کی لگی**: محبت، عشق۔ **آب و خورش**: کھانا پینا۔ **خوش آنا**: اچھا لگنا۔ **مبہوت**: حیران۔ **گم گشتہ**: کھویا / بھاگا ہوا۔ **اشک**: آنسو۔ **جی سے ہاتھ اٹھانا**: مراد "مر جانا"۔ **ضعف**: کمزوری، بڑھاپا۔ **آنکھ لگنا**: عشق ہونا۔ **مہتابی**: پیلا۔

(۱۲۸)

**راحت**: آرام، سکون۔ **وادیِ لیلیٰ میں**: مراد "محبوب کی گلی میں"۔ **مہر**: محبت۔ **متاعِ گراں قیمت**: بہت قیمتی شے۔ **ہرجائی**: ہرجائی، بے وفا۔ **رنج اٹھانا**: تکالیف برداشت کرنا۔ **شکیبا**: صبر کرنے والا۔ **آگے**: مراد "عشق کرنے سے پہلے"۔ **ایک سمیں میں**: ایک لمحہ میں۔

(۱۳۰)

**طریق**: طور طریقے۔ **غزال**: ہرن۔ **وحشت کرنا**: دور بھاگنا۔ **صورت گر**: تصویر بنانے والا، خدا۔ **طول کھینچنا**: دیر لگانا۔ **بستار کرنا**: بات کو بڑھا کر کرنا۔ **لبِ جو**: ندی کے کنارے۔ **خار**: کانٹا۔ **تدارک**: بندوبست۔ **کل**: آرام، سکون۔ **بے کل**: بے آرام۔ **ہجراں**: جدائی۔

(۱۳۱)

خشم و خشونت: غصہ، سختی۔ سر دست: ابھی، فوراً۔ سواد: گرد و نواح۔ غنیمت: قابلِ قدر۔ جست و جو: جستجو، تلاش۔

(۱۳۲)

نخلِ ماتم: مراد ''بہت زیادہ دکھ افسوس''۔ شگوفہ کھلنا: انوکھی بات ہونا، فتنہ کھڑا ہونا۔ سیم تن: حسین و جمیل جسم والا۔ نمک بند: مراد ''وہ زخم جس میں نمک بھر دیا گیا ہو''۔ سلونا: نمکین۔ صحبت بگڑنا: دوستی ختم ہونا۔ کنے: ساتھ۔ حرفِ خشن: سخت الفاظ۔

(۱۳۳)

ستم کش: ظلم کرنے والا۔ تدارک: روک تھام۔ گل برگ: مراد ''پھول کی پتی جیسا حسین محبوب''۔ باؤ: ہوا۔ کفک: ہتھیلی۔ پامالی: پاؤں سے روندنا، بربادی۔ خوں بستہ: خون میں جمی ہوئی۔ آدمی روش: انسانی طور طریقے والے۔ اوجھڑ: ویران۔ دہ: گاؤں، دیہات۔ نفر: بھاگتے ہوئے۔

(۱۳۴)

بنائے صبحِ ہستی: مراد ''زندگی کے چند دن''۔ زر خواہاں: دولت کے طالب۔ رخصت: اجازت۔ منت: احسان۔ کاوش: کوشش۔

(۱۳۵)

تیغ و تبر: تلوار و کلہاڑی۔ کشندہ: قاتل۔ شگفتہ: تازہ۔ شاہانِ سلف: بزرگوں کی شان و شوکت۔ اسکندر: عراق کا بادشاہ (سکندرِ اعظم)۔ دارا: ایران کا ایک بادشاہ۔ چشمِ مشتاق: دید کی خواہش مند آنکھ۔ معطر: خوشبودار۔ عنبر: ایک خوشبو۔ تلاطم: تیزی۔ آشوبِ زباں: زبان کا فتنہ فساد۔ صید: شکار۔ زیاں: نقصان۔ وارا: فائدہ، بچت۔

(۱۳۶)

انبوہ: بھیڑ، ہجوم۔ برافروختہ: سرخ۔ نو گل: نیا پھول، مراد ''محبوب''۔ دشتی: جنگلی۔ طیر: پرندہ۔ بحرِ حسن: بہت زیادہ حسین۔ اوج و موج: خوشحالی۔ محوِ جلوۂ یار: محبوب کے دیدار میں مصروف۔ محمل: کجاوہ۔ ناقہ: اونٹنی۔

(۱۳۷)

رخِ پرنور: روشن اور حسین چہرہ۔ شتابی: فوراً، تیزی سے۔ حضور: سامنا۔ ستیاں: پاک دامن عورت، وفادار۔ بے بہرہ: محروم۔ بے صرفہ: بے احتیاطی سے۔ شعور: سمجھ، سوچ۔ شمع نمط: شمع کی طرح۔ درگیر: مؤثر۔

(۱۳۸)

سپندِ نمط: کالے دانے کی طرح۔ نظم کل: مکمل انتظام (کائنات کا انتظام)۔ باطن: چھپی ہوئی شے۔ عالمِ بالا: آخرت۔ دائر سائر: جاری، نافذ۔ متصرف: استعمال میں۔ پیدا: ظاہر۔ لجہ: دریا، بھنور۔ طوفان زا: طوفان اٹھانے والا۔ اعظم: بہت بڑا۔

(۱۳۹)

ہنگامہ آرا: ہنگامہ کرنے والا۔ چشمِ بصیرت: شعور کی آنکھ۔ واہونا: کھلنا۔ معنی: حقیقت، اصل۔ کشادہ: وسیع، کھلا۔

(۱۴۰)

زیست کرنا: زندگی گزارنا۔ ہجر: جدائی۔ ڈول لگانا: طریقہ اختیار کرنا۔ ڈھب پر آنا: قابو میں آنا۔ پردۂ غیب: عالم باطن۔ نقاشاں: چہرے بنانے والا، خدا۔ پیش از صبح: صبح سے پہلے۔

(۱۴۱)

تبختر: ناز و ادا، غرور۔ مرزائی: غرور، تکبر۔ ہجراں کشتہ: محبوب کی جدائی کا مارا ہوا۔ بود و نبود: ہونا اور نہ ہونا۔ نعل: جوتے۔

(۱۴۲)

ابیات: بیت کی جمع، اشعار۔ ساختہ: بنایا ہوا۔ گوہر گوش: مراد "کان"۔ چارا: علاج۔ اسارا: سائبان۔

(۱۴۳)

رخنے: دراڑیں۔ تشنہ خون: خون کا پیاسا۔ تلخی کش: تکلیفیں اٹھانے والا۔ آبِ تیغ: تلوار کی تیزی۔ گوارہ: قابلِ برداشت۔ غیوری: غیرت۔ اور: طرف۔ چراغِ صبح: آخری وقت۔

(۱۴۴)

نومیدانہ: ناامیدی کی حالت۔ ودای: آخری وقت، رخصت۔ رنج کشیدہ: دکھ / تکلیف اٹھانے والا۔ بے اثری: بے فائدہ۔ رعنائی: خوبصورتی، دل کشی۔ گرفتاری: مراد "محبت میں گرفتار"۔ دانۂ اشک: مراد "آنسو"۔ روشِ شبنم: شبنم کی طرح۔ بہی: تازگی، سرخی۔ زخم کاری: گہرا زخم۔

(۱۴۵)

سعی: کوشش۔ گفت و شنود: سننا سنانا۔ درونہ: اندر چھپے ہوئے۔ اُچھ: محبوب۔ بے کراں: بہت وسیع۔ سراب: دھوکا۔ پایانِ کار: آخرکار۔ توقف کرنا: ٹھہرنا۔ بنا: بنیاد۔

(۱۴۶)

**شکستہ دل**: ٹوٹا ہوا دل۔ **منزل کرنا**: رکنا، ٹھہرنا۔ **مہوش**: چاند کی طرح حسین۔ **بداختر**: بدنصیب۔ **بتر**: خراب۔ **بیمارا جل**: موت کے قریب، "عاشق"۔ **دل پتھر کرنا**: سخت دل ہونا۔ **معیشت**: گزر بسر۔ **خوگر**: عادی۔ **آہِ عالم سوز**: دُکھ میں نکلنے والی آہ۔ **خاکستر**: مٹی کی طرح کا۔

(۱۴۷)

**آزار دیدہ**: دُکھی۔ **مردم**: انسان۔ **الفت گزیدہ**: محبت کا مارا ہوا، ناکام عاشق۔ **کلفت کشیدہ**: دُکھ اٹھانے والا۔ **دم بخود**: حیران، پریشان۔ **آفت رسیدہ**: مصیبت میں مبتلا۔ **آزردہ**: ناراض، غمگین۔ **خاطر کبیدہ**: دکھی۔ **لہو مائل**: خون کی طرح۔ **صحبت نادیدہ**: نا سمجھ۔ **کشیدہ**: رنجیدہ۔ **آبِ زندگی**: وہ پانی جسے پی کر موت نہیں آتی۔ **آرمیدہ**: مطمئن، پرسکون۔ **دست بستہ**: ہاتھ باندھے ہوئے، عاجزی کے ساتھ۔ **سیمی تن**: انتہائی حسین جسم والا۔ **زر خریدا**: خریدا ہوا۔

(۱۴۸)

**نہال خواہش**: خواہش کا پیدا ہونا۔ **گرسنہ چشم**: کنجوس۔ **وصولِ مطلب**: مقصد پورا ہونا۔

(۱۴۹)

**گریہ**: آنسو۔ **ضعف**: کمزوری۔ **شتاب**: اچانک، فوراً۔ **اضطرار**: مجبوری۔ **صدر**: سینہ۔ **شعار**: طور طریقہ۔ **گیسو**: سر کے بال۔ **لیل و نہار**: رات دن، (یہاں محبوب کی زلفوں کو رات اور رخسار کو دن کہا گیا ہے)

# قابلِ مطالعہ کتابیں-----

| کتاب | مصنف |
|---|---|
| ✦ کلیات اکبر | اکبرؔ الٰہ آبادی |
| ✦ انتخاب کلیات میرؔ | میر تقی میرؔ |
| ✦ تزک جہانگیری | نورالدین جھانگیر بادشاہ |
| ✦ تزک بابری | ظہیرالدین بابر |
| ✦ یادوں کی برات | جوشؔ ملیح آبادی |
| ✦ سائبان (ناول) | انجمؔ بہار شمسی |
| ✦ وفیات مشاہیر اردو | بشارت علی خاں فروغؔ |
| ✦ تصوف عصر جدید میں | عبدالرحیم دانش امدادی |
| ✦ نفحات الانس | عبدالرحمن جامیؒ |
| ✦ حضرات القدس | سید بدر الدین سرہندیؒ |
| ✦ مسلمان سائنس داں اور اُنکی خدمات | ابراہیم عمادی ندوی |
| ✦ مسدس حالیؔ مع فرہنگ | خواجہ الطاف حسین حالیؔ |
| ✦ مسدس حالیؔ (ہندی) | خواجہ الطاف حسین حالی |
| ✦ کلیات اقبالؔ (ہندی) | علامہ اقبالؔ |
| ✦ کلیات ساحرؔ لدھیانوی (ہندی) | ساحرؔ لدھیانوی |


دانش پبلشنگ کمپنی

2241/24، کوچہ چیلان، دریا گنج، نئی دہلی ۔ 110002